भी करते हैं.

**इल्मे ग़ैब**

अकाबिर उलमाऐ देवबन्द मौलाना ज़करया साहब अपनी किताब फज़ाइले आमाल जिल्द:1 फज़ाइले ज़िक्र के सफह न:656 पर लिखते हैं कि इमाम आज़म अबू हनीफा रदीअल्लाहु अन्हु जब किसी शख्स को वज़ू करते देखते तो पानी के कतरो से बता देते कि उसने सगीरा गुनाह किया है या कबीरा गुनाह.

**फायदा:** इमाम आज़म अबू हनीफा रदीअल्लाहु अन्हु पानी के कतरों से छुपे गुनाहों को जान लेते थे और सिर्फ यही नहीं गुनाह छोटा हे या बड़ा ये भी बता दिया करते थे. इस वाकेय से इमाम आज़म का इल्मे ग़ैब साबित होता है.

**हुज़ूर सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम की तारीफ कैसे हो अल्लाह के सिवा कोई नही जानता.**

अहले सुन्नत का अकीदा है कि हुज़ूर सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम की हक़ीक़ी तारीफ कोई करना चाहे तो भी नही कर सकता सिवाऐ अल्लाह के. दलील मुलाहिज़ा फरमाएं:

अकाबिर उल्माऐ देवबन्द मौलवी अशरफ थानवी साहब अपनी किताब नशरुत-तीब के सफह न:183 पर लिखते हैं कि हुज़ूर सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम दुनिया और आखिरत के सरदार हैं. और आप सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम की ज़ात की तरफ जो खूबियां चाहो मंसूब करो वो काबिले तसलीम होंगी. और आप जिस कदर अज़ीम तारीफे बड़ाइयां करो वो सब सही होंगी क्योकि हज़रत मुहम्मद सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम के रिसालत के फज़ल की कोई हद नहीं कि कोई अपनी ज़ुबान से आपकी तारीफ कर सके.

फायदा: थानवी साहब के इस कौल से साबित होता है कि हुज़ूर सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम के मरतबे को अल्लाह पाक के सिवा कोई नहीं जानता.


**नोट:** अहले सुन्नत 'बरेलवियों' ने अपने अकीदे साबित कर दिए' एतराज़ करने वालो के अकाबिर उलमाओं की किताबों से हम दावत हक़ देते हैं कि कुरआन व सुन्नत के मुताबिक अपने अकीदे दुरुसत कर लें. अल्लाह तआला से दुआ है कि अपने हबीब सल्लल्लाहु अलेहि व आलिहि वसल्लम के सदके उम्मत में आपसी मुहब्बत अता फरमाऐं.

**و قل جاء الحق و زهق الباطل ان الباطل کان زهوقا (قرآن)**

ترجمہ: اور فرما دیجئے کہ حق آ گیا اور باطل مٹ گیا، بیشک باطل مٹنے والا ہے

محمد ﷺ کی محبت دین حق کی شرط اول ہے
اسی میں ہو اگر خامی تو سب کچھ نامکمل ہے

# پیغام حق

تالیف: پیر طریقت محبوب الاولیاء الحاج سید محمد طارق علی صاحب قبلہ

ناشر: خانکاہ حیدری (دہلی برانچ)




تفصیلات

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : پیغام حق | |
| مصنف | : پیر طریقت محبوب الاولیاء الحاج سید محمد طارق علی صاحب قبلہ | |
| ترتیب | : سید محمد جابر قادری آمیری | |
| تصدیق | : سید محمد صدیق قادری | سید محمد ذہین قادری |
| | : سید محمد وسیم قادری | حافظ محمد فروز لطیفی |
| ٹائپنگ | : سید محمد فرمود علی قادری جافری | |
| | : محمد عمران قادری برکاتی | |
| زیر سرپرست | : سید شاہ سردار غلام احمد (سجادہ نشین خانکاہ حیدری) | |
| امداد | : سید محمد اعجاز علی | |
| | : محمد وسیم برکاتی | |
| سنہ اشاعت | : ۲۰۱۶ | |

ملنے کا پتہ

مدرسہ شہید اعظم (گلی نمبر:۳، بجرنگ بلی محلّہ، دہلی:۵۳)

مدرسہ حیدری شہید اعظم (گلی نمبر:۲، کلیان دہلی:۵۳)

فون نمبر: ۹۱۳۶۸۱۶۶۷۲

: ۹۹۶۸۴۲۳۱۷۲

## ☆ عرض مرتب

تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ کے لئے ہیں اور بے حد درود وسلام ہو حضرت محمد ﷺ پر جنہوں نے حق کا پیغام دیا، اس کتاب کا مقصد کسی اسلامی بھائی کو ذلیل کرنا یا نیچا دکھانا نہیں ہے۔ اس کتاب میں فقط اتنا ہے کہ جن اہل سنت کے عقیدے کو کچھ اعتراض کرنے والے حضرات کفر اور شرک بولتے ہیں، انہی کے علماء ان مسئلوں میں کیا جواب دیتے ہیں، جو عقیدے اہل سنت کے ہیں یہی عقیدے ہمیشہ سے اہل اسلام کے ہیں، تو ان حضرت سے گذارش ہے کہ تعصب اور بغض کو دور کرتے ہوئے جو عقائد کسی کے نزدیک غلط نہیں ہیں، انہیں لاعلمی کا چشما ہٹا کر اپنے دل پر ہاتھ رکھ کر پیغام حق کو پڑھیں اور اپنا عقیدہ کم سے کم اس بات پر رکھیں کہ یہ سارے عقیدے غلط نہیں ہیں بلکہ اعتراض کرنے والوں کے امام سے بھی ثابت ہو رہے ہیں، اللہ ہمیں حق کے پیغام پر عمل کرنے کی توفیق ورفیق عطا فرمائے، آمین۔

نوٹ: اعتراض کرنے والوں سے گزارش ہے کہ اگر اس کتاب کے مطابق اپنے عقیدے درست کر لئے تو امت میں اختلاف ختم ہو جائیگا۔ اس کتاب میں سارے حوالے اعتراض کرنے والوں کے بڑے اماموں کی کتابوں سے دیئے گئے ہیں۔ اہل سنت تو اسی عقیدے پر ہیں، اعتراض کرنے والوں سے گزارش ہے کہ اس عقیدے پر آئیں، یہ عقیدہ ہمیشہ سے مسلمانوں کا رہا ہے۔

اگر اہل سنت کے ان عقائد کے ریفرینس قرآن وحدیث سے چاہئے تو ''جاءالحق'' پڑھے، یہ کتاب ہندی اور اردو دونو زبانوں میں موجود ہے۔

سید محمد جابر قادری برکاتی آمیری



## ☆قبر میں شجرہ رکھنا

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ قبر میں شجرہ رکھنا باعث خیر ہے لیکن اعتراض کرنے والے اسے ناجائز کہتے ہیں اور طرح طرح کے سوال کر کے عوام کو پریشان کرتے ہیں۔

اس کے جواز کی دلیل انہیں کی کتاب سے ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ دوم کے صفہ نمبر: ۳۶۳ پر لکھتے ہیں کہ ایک بار مولانا اشرف علی تھانوی صاحب نے مولانا رشید گنگوہی صاحب سے دریافت کیا کہ کیا قبر میں شجرہ رکھنا جائز ہے یا نہیں اور اگر جائز ہے تو کیا فائدہ بھی پہنچتا ہے؟ گنگوہی صاحب نے کہا ہاں جائز بھی ہے اور فائدہ بھی پہنچتا ہے۔

**فائدہ**: قبر میں شجرہ رکھنا جائز ہے۔

## ☆اللہ پاک کی عطا سے حضور ﷺ عطا فرماتے ہیں

## (حضور ﷺ سے مانگنا شرک نہیں)

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ، اللہ تعالیٰ کی عطا سے ہر اس امتی کی مدد کرتے ہیں جو حضور ﷺ کو پکارتا ہے، کچھ اعتراض کرنے والے اہل سنت کے اس عقیدے کو شرک بولتے ہیں، اہل سنت کا یہ عقیدہ حق ہے، اعتراض کرنے والوں کی ہی کتاب سے دلیل پیش کر رہے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

**دلیل نمبر(۱)** اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر:۱۰۵۷ پر واقعہ نقل کرتے ہیں، حضرت سفیان ثوری فرماتے ہیں میں طواف کر رہا تھا میں نے ایک شخص کو دیکھا وہ ہر قدم پر درود پڑھتا تھا، جب میں نے اس سے پوچھا، اس نے کہا میرے والد حج کو جا رہے تھے اچانک انکا انتقال ہو گیا اور انکا منہ کالا ہو گیا، میں نے انکا منہ چادر سے ڈھانپ دیا، اتنے میں مجھے نیند آ گئی ،خواب میں کیا دیکھتا ہوں ایک بزرگ میری طرف آ رہے ہیں میرے باپ کے منہ سے چادر ہٹائی اور ہاتھ فیرا تو چہرا سفید ہو گیا، وہ جانے لگے تو میں نے ان کا دامن پکڑ لیا اور کہا اللہ آپ پر رحم کرے آپ کون ہیں۔ بزرگ نے فرمایا میں تیرا نبی ﷺ ہوں، تیرا باپ بڑا گناہ گار تھا لیکن مجھ پر کثرت سے درود پڑھتا تھا ۔جب اس پر یہ مصیبت آئی، تو میں اسکی فریاد کو پہنچا اور میں ہر اس شخص کی فریاد (مدد) کو پہنچتا ہوں جو مجھ پر ہر وقت درود پڑھتا ہے۔

اس واقعہ سے مندرجہ ذیل عقیدے ثابت ہوتے ہیں:

**۱۔ عقیدہ:** اس واقعہ سے ثابت ہوا کہ حضور ﷺ ہر اس امتی کی مدد کے لئے تشریف لاتے ہیں جسکی حضور ﷺ مدد کرنا چاہیں۔صرف یہ ہی نہیں امتی کے پاس تشریف بھی لے جاتے ہیں، یہی اہل سنت کا عقیدہ ہے۔

**۲۔ عقیدہ:** حضور ﷺ کو علم ہے کہ آپ کا امتی پریشانی کے عالم میں ہے اس سے علمِ غیبِ مصطفیٰ ﷺ بھی ثابت ہوتا ہے۔

**دلیل نمبر(۲)** اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۲ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۵۲ پر ایک واقعہ



نقل کرتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں ایک سیدہ خاتون رہتی تھی اور بعض خدام ان کو ستایا کرتے تھے، وہ حضورِ اکرم ﷺ کی مزارِ اقدس پر فریاد لے کر حاضر ہوئی ،کچھ دن بعد وہ خدام مر گئے۔

**۱۔ فائدہ:** حضور ﷺ کے ظاہری وصال کے بعد ایک سیدہ خاتون حضور ﷺ کے مزار پاک پر جا کر فریاد کرتی ہیں، اور حضور ﷺ کا مدد فرمانا بھی ثابت ہوتا ہے

**۲۔ فائدہ:** پریشانی کے عالم میں حضور ﷺ کی قبر انور پر جا کر فریاد کرنا ،یہ طریقہ ہمیشہ سے مسلمانوں میں رہا ہے۔

**دلیل نمبر:۳۔** اکابر علماء دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۲، فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۵۳ پر ایک حدیث نقل کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ مدینہ منورہ میں قحت (سوکھا) پڑا، ایک صحابی، حضور ﷺ کی قبر انور پر حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! آپ کی امت حلاک ہو رہی ہے، اللہ سے بارش مانگ لیجئے ،انہوں نے حضور ﷺ کی خواب میں زیارت کی، حضور ﷺ نے فرمایا بارش ہوگی اور عمر کو میرا اسلام کہہ دینا۔

**۱۔ فائدہ:** بارش نہ ہونے پر صحابہ نے حضور ﷺ کی قبر انور پر دعاء مانگی ،صحابہ کرام کا یہ عمل بتا رہا ہے کہ حضور ﷺ کی قبر انور پر حاضر ہو کر حضور ﷺ سے مدد مانگنا جائز ہے۔

**۲۔ فائدہ:** صحابہ کے اس عمل سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ پاک کی عطا سے نبی پاک ﷺ کو اختیار حاصل ہے کہ حضور ﷺ بارش عطا کر سکتے ہیں۔

**۳۔ فائدہ:** ایک بات اور قابل غور یہ ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم

اجمعین نے اللہ سے دعاء کرنے کے بجائے، حضور ﷺ کے روضہ پاک پر حاضر ہوکر اپنی پریشانی بیان کی کیونکہ صحابہ کا عقیدہ ہے کہ دیتا اللہ ہی ہے لیکن بانٹتے حضور ﷺ ہیں۔

**دلیل نمبر:** اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱، فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر:۱۰۷۵ پر اشعار روایت کرتے ہیں، ان اشعار میں حضور ﷺ سے مدد مانگی گئی ہے، جبکہ اعتراض کرنے والوں کا اجماعی مسئلہ ہے کہ حضور ﷺ کو مدد کے لئے پکارنا شرک ہے:

**شعر نمبر:۱۔** آپ کی فراق ذرہ ذرہ دم توڑ رہا ہے، یارسول نگاہ کرم فرمائیں، اے خاتم الرسول رحم فرمائیں۔

(اس شعر میں حضور ﷺ سے کرم کی بھیک مانگی گئی ہے)

**شعر نمبر:۲۔** عاجزوں کی دستگیری، بیکسوں کی مدد فرمائیں۔

(اس شعر میں حضور ﷺ سے مدد مانگی گئی ہے)

**شعر نمبر:۳۔** (یارسول اللہ ﷺ) اگر آپ کے کرم کی مدد شامل حال نہ ہوگی تو ہم سے کوئی کام انجام نہ ہوسکیگا۔

(اس شعر میں کہا گیا ہے کہ یارسول اللہ اگر آپکی مدد نہ ملی تو ہمارے کام انجام تک نہیں پہنچ سکتے)

**فائدہ:** ان سب اشعار میں حضور ﷺ سے مدد مانگی گئی ہے، حضور ﷺ اللہ تعالیٰ کی عطا سے مدد فرماتے ہیں۔

**دلیل نمبر:۵** اکابر علمائے دیوبند مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ نمبر:۱۷۲، پر ایک قصیدہ لکھتے ہیں قصیدے کا خلاصہ یہ ہے، میں قسم کھا کر کہتا ہوں، کوئی پریشان حال امتی پریشانی میں حضور ﷺ کے



روضہ انور پر اپنا حال عرض کرتا ہے تو اسکی پریشانی دور ہوئی۔

## ☆ مرید کرنے کی دلیل

مسلمان ہمیشہ سے روحانی تربیت کے لئے بزرگان دین کے سلسلوں میں مرید ہوتے آئے ہیں، اعتراض کرنے والے حضرات پیری، مریدی کو ناجائز کہتے ہیں جبکہ خود گنگوہی صاحب قادری سلسلے میں مرید کرتے تھے، دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ دوم کے صفحہ نمبر:۱۳۷ سے ۱۴۶ تک گنگوہی صاحب کے ان سلسلہ کا تفصیلاً ذکر ہے، وہ ان سلسلوں میں مرید کرتے تھے۔ جیسے قادری، چیشتی، نقشبندی، سہروردی وغیرہ

**فائدہ:** یہ چاروں سلسلے ہمیشہ سے اہل سنت میں رہے ہیں اور آج بھی ہیں۔

## ☆علمائے دیوبند کی کتابوں سے یہ بھی ثابت ھوتا ھے کہ مرید ھونے پر خاتمہ اچھا ھوتا ھے

مولانا اشرف تھانوی صاحب کی سوانح حیات ''اشرف السوانح'' جلد سوم صفہ نمبر:۱۴۲ پر تحریر ہے کہ حضرت تھانوی کے متوسلین کے حسن خاتمہ کے بکثرت واقعات ہیں، جن سے مقبولیت و برکت سلسلہ ظاہر ہوتی ہے۔ چنانچہ خود حضرت والا فرمایا کرتے ہیں کہ حضرت حاجی صاحب کے سلسلہ کی یہ برکت ہے کہ جو بلا واسطہ یا بواسطہ حضرت سے بیعت ہو، اس کا بفضلہٖ تعالیٰ خاتمہ تو بہت اچھا ہوتا ہے۔

حاجی امداداللہ رحمۃ علیہ خود بھی سلسلہ قادری، چشتی، نقشبندی، سہروردی میں مرید کرتے تھے۔

## ☆حضرت سید شاہ عبد القادر کو غوث الثقلین (دونوں عالم کا مددگار) کہنے کی دلیل

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اللہ کی عطا سے غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ، غوث الثقلین (دونوں عالم کا مددگار) ہیں۔ ہمارے اس عقیدے کی دلیل اعتراض کرنے والوں کی کتاب سے ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیو بند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ دوم کے صفحہ نمبر:۱۴۱ پر غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو غوث الثقلین یعنی (دونوں عالم کا مددگار) لکھتے ہیں۔

## ☆پیر بخش ، حسین بخش اور فرید بخش وغیرہ نام رکھنے کی دلیل

اعتراض کرنے والے کہتے ہے کہ جس نے حسین بخش، نبی بخش نام رکھا تو ایسا نام رکھنے والا مشرک یعنی کافر ہے۔ اور اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ ایسے نام رکھنا بلا شبہ جائز ہے۔ خود گنگوہی صاحب کے دادا اور نانا کے نام بطور دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیو بند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ اول کے صفحہ نمبر:۳۲ پر گنگوہی صاحب کا نسب نامہ لکھتے ہیں کہ نانا کا نام فرید بخش ہے اور دادا کا نام پیر بخش ہے۔

**فائدہ:** گنگوہی صاحب کے دادا اور نانا کے نام بتا رہے ہیں کہ گنگوہی صاحب کے دادا اور نانا کس عقیدے کے تھے۔

## ☆اعلیٰ حضرت کہنے کے اعتراض کا



## جواب

کچھ اعتراض کرنے والے حضرات امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کو اعلیٰ حضرت کہنے پر اعتراض کرتے ہیں جبکہ:

اکابر علمائے دیو بند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید میں اکابر علماء دیو بند کے پیر حاجی امداد اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو تقریباً ۷۰ مرتبہ اعلیٰ حضرت لکھا ہے۔

## ☆ مولانا رشید گنگوھی صاحب دیوبندیوں کے غوث اعظم ھیں

اہل سنت حضرات پیران پیر شیخ عبد القادر جیلانی کو غوث اعظم کہتے ہیں، تو اعتراض کرنے والے اسے شرک بولتے ہیں جبکہ:

اکابر علمائے دیو بند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ اول کے صفحہ نمبر:۱۷ پر، گنگوہی صاحب کو غوث اعظم (سب سے بڑا امددگار) لکھتے ہیں۔

## ☆جشن عید میلاد النبی ﷺ منانے کا جواز

اہل اسلام ہمیشہ سے حضور ﷺ کی ولادت کی خوشی مناتے رہے ہیں، جشن عید میلاد النبی ﷺ کی خوشی منانے پر دلیل اکابر علمائے دیو بند کی کتاب سے ملاحظہ فرمائیں:

دیو بندی مولوی عبدالحئی صاحب اپنی کتاب فتاویٰ عبدالحئی کے صفحہ نمبر: ۹۵ پر فرماتے ہیں کہ سرور انبیاء کی ولادت کا ذکر جو لاکھوں برکتوں اور مسرتوں کا سبب ہے۔ ابولہب کی باندی جو بعد میں ایمان لے آئی، ثویبہ رضی اللہ عنہا جب خبر ولادت لے کر جاتی ہیں، تو وہ خوشی سے سرشار ہو کر اس کو آزاد کر دیتا ہے، اس کے

مرنے کے بعد لوگوں نے خواب میں اس کا حال پوچھا۔ابولہب جواب میں کہتا ہے موت کے دن سے برابر عذاب میں مبتلا ہوں مگر دوشنبہ (پیر) کی رات میں حضرت ﷺ کی ولادت سے خوشی ہونے کی وجہ سے عذاب میں تخفیف ہوجاتی ہے پس جبکہ حضرت ﷺ کی ولادت کی خوشی سے ابولہب جیسے بدبخت کے عذاب میں تخفیف ہوسکتی ہے تو اگر آپ ﷺ کا ایک امتی جو ولادت سے خوش ہو کر اپنی محبت کا اظہار کرتا ہے تو کیوں اعلیٰ مرتبہ پر نہ پہنچے گا۔

**فائدہ:** معلوم ہوا کہ حضور ﷺ کی ولادت کی خوشی منانا اعلیٰ مرتبہ پر پہنچنے کا بہترین عمل ہے۔

## ☆ قبلہ و کعبہ و سیدی اور طریقت کا مربی کہنے کی دلیل

تمام مسلمانوں کا اس پر عمل رہا ہے کہ علماء صوفی بزرگوں کے نام کے آگے قبلہ و کعبہ وسیدی بطور تعظیم لکھتے ہیں۔جب کہ اعتراض کرنے والوں کے علماؤں کی کتابوں سے ثابت ہے کہ علماء بزرگوں کے نام کے آگے قبلہ و کعبہ وسیدی لکھنا جائز ہے۔
دلیل ملاحظہ فرمائیں:

’’اشرف السوانح‘‘ جلد چہارم صفحہ نمبر:۱۸۱ پر، مولانا اشرف تھانوی صاحب کا نام کچھ اس طرح لکھا ہے قبلہ و کعبہ وسیدی مولانا اشرف تھانوی اور طریقت کا مربی۔

**فائدہ:** اس دلیل سے ثابت ہوتا ہے کہ بزرگوں اور علماء کرام کے نام کے آگے تعظیم کے لئے قبلہ و کعبہ وسیّدی لکھنا جائز ہے۔

## ☆مولاء لکھنے کی دلیل

اعتراض کرنے والے حضرات، حضرت علی کو مولیٰ علی کہنے کو شرک کہتے ہیں، مولانا



اشرف تھانوی صاحب کے نام کے آگے مولیٰ لکھا ہے، دلیل ملاحظہ فرمائیں:
ارواح ثلاثہ کے صفحہ نمبر:۱۴۰ پر اشرف تھانوی کا نام کچھ اس طرح لکھا ہے، حضرت قبلہ سیدی مولائی حکیم الامت اشرف تھانوی۔

## ☆اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضور ﷺ دنیا میں کہیں بھی تشریف لے جا سکتے ہیں۔

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضور پاک ﷺ بعد وصال جہاں چاہیں تشریف لے جا سکتے ہیں اور مدد بھی فرماتے ہیں، دلیل ہم اکابر علمائے دیوبند کی کتاب سے پیش کررہے ہیں ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب احوال برزخ کے صفحہ نمبر:۴۵۔۴۶ پر ایک حدیث روایت کرتے ہیں، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم حضور ﷺ کے ساتھ مکہ اور مدینہ کے درمیان سفر کررہے تھے، آپ ﷺ نے ایک وادی کے متعلق دریافت کیا کہ یہ کون سی وادی ہے؟ حاضرین نے جواب دیا کہ ’’وادی ارزق‘‘ ہے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ گویا میں دیکھ رہا ہوں، موسیٰ علیہ السلام کی طرف۔یہ فرما کر ان کا رنگ اور بالوں کی کیفیت کچھ بیان فرمائی، اور فرمایا وہ اپنے رب کے نام کا تلبیہ زور زور سے پڑھتے ہوئے اس وادی سے گزر رہے ہیں۔

پھر دوسری حدیث پیش کرتے ہیں: حضرت ابن عباس فرماتے ہیں ہم آگے چلے حتیٰ کہ ایک وادی آئی، آپ ﷺ نے اس وادی کے متعلق دریافت کیا یہ کون سی وادی ہے؟ حاضرین نے جواب دیا کہ یہ ’’ہرشیٰ‘‘ ہے، آپ ﷺ نے فرمایا گویا میں یونس علیہ السلام کو دیکھ رہا ہوں وہ سرخ اونٹنی پر سوار ہیں، اور ان کے جسم پر

اون کا جبہ ہے اوران کی اونٹنی کی لگام درخت کی چھال کی ہے تلبیہ پڑھتے ہوئے اس وادی سے گزر رہے ہیں۔

مولانا عاشق الٰہی صاحب یہ حدیثیں پیش کرنے کے بعد آگے لکھتے ہیں، اس مبارک حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور ﷺ نے موسیٰ اور یونس علیہما السلام کو حالت بیداری میں تلبیہ پڑھتے دیکھا، معلوم ہوا حضرات انبیاء کرام علیہ الصلوٰۃ و السلام کی حیات برزخیہ اس قدر اکمل اور اس قدر رفیع ہے کہ اس دنیا میں تشریف لاسکتے ہیں اور مناسک حج ادا کرسکتے ہیں اور ان کا حال دیکھا جانا بھی ممکن ہے بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ انھوں نے حضور ﷺ کو بیداری میں دیکھا ہے اور یہ جھوٹ نہیں ہے۔

**فائدہ:** اس دلیل سے ثابت ہوتا ہے حضور ﷺ جہاں چاہے تشریف لاسکتے ہیں۔

## ☆ کھڑے ہوکر سلام پڑھنا

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۲ فضائل حج کے صفہ نمبر:۹۳۶ پر ایک حدیث تحریر کرتے ہیں حضرت ابو حازم روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے آکر کہا میں نے حضور ﷺ کو خواب میں دیکھا ہے آپ ﷺ نے فرمایا ابو حازم سے کہہ دینا ہمارے پاس سے گزرتے ہو کھڑے ہوکر سلام نہیں پڑھتے پھر آپ جب بھی وہاں سے گزرتے تو، کھڑے ہوکر سلام پڑھتے۔

## ☆ اللہ والوں کی محبت خاتمہ خیر کی نشانی ہے۔

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اولیاء اللہ کی محبت، خاتمہ خیر کی نشانی ہے، دلیل اعتراض



کرنے والوں کی کتاب سے ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الخلیل کے صفہ نمبر: ۵۰۰ پر لکھتے ہیں 'اللہ والوں کی محبت دل میں ہو تو انشاء اللہ خاتمہ کبھی خراب نہ ہوگا اور دل میں اگر اللہ والوں سے بغض ہو تو خاتمہ خراب ہونے کا اندیشہ ہے۔

**فائدہ:** اس دلیل سے ثابت ہوتا ہے کہ اولیاء اللہ کی محبت دل میں ہوگی تو خاتمہ ایمان پر ہوگا، اور اگر اولیاء اللہ کی محبت دل میں نہ ہو تو خاتمہ برا ہونے کا اندیشہ ہے۔

نوٹ؛ ایک بات اور قابل توجہ ہے کہ اولیاء اللہ کی محبت، حق پر ہونے کی پہچان

## ☆ حضور ﷺ ساری مخلوق کے سردار ہیں

اکابر علماء دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل درود شریف کے صفہ نمبر:۹۶۴ پر ایک قول نقل فرماتے ہیں کہ جمعہ کا دن تمام دنوں کا سردار ہے اور حضور اقدس ﷺ کی ذات پاک ساری مخلوق کی سردار ہے۔

## ☆ حضور ﷺ کے روضہ انور پر صلوٰۃ و سلام پڑھنا اور مراقبہ کرنا

اہل سنت کا معمول رہا ہے کہ بزرگان دین کے روحانی فیض کے لئے مراقبہ کیا جاتا رہا ہے، دیوبندی حضرات کی کتاب میں یہ بات درج ہے کہ گنگوہی صاحب خود مراقبہ کرتے تھے، دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علماء دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید جلد اول کے صفہ نمبر:۳۳۴ پر لکھتے ہیں کہ گنگوہی صاحب حضور ﷺ کے روضہ اطہر پر حاضر

ہوئے اور صلوٰۃ وسلام پڑھا اور مراقبہ میں بیٹھ گئے۔

**فائدہ:** اس دلیل سے ثابت ہوتا ہے کہ بعد وصال اولیاء اللہ اپنا فیض دے سکتے ہیں۔

**نوٹ:** مزار پر جا کر، صاحب مزار کے فیض لینے کی نیت سے بیٹھنا مراقبہ کہلاتا ہے، تا کہ مزار والے سے فیض حاصل ہو۔

## ☆☆حضور ﷺ پر کثرت سے درود پاک پڑھنا اہل سنت یعنی سنی ہونے کی علامت ہے

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد: ۱ فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر: ۹۲۳ پر ایک قول نقل کرتے ہیں کہ علامہ سخاوی نے امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ حضور ﷺ پر کثرت سے درود بھیجنا اہل سنت کی پہچان ہے

**فائدہ**: کثرت سے درود و سلام پڑھنے کا حق ہونے کی دلیل ہے، جو اہل سنت میں پائی جاتی ہے۔

## ☆بزرگوں کی قبروں پر چھت و گنبد بنوانا

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ نمبر: ۲۱۷ پر ایک حدیث تحریر کرتے ہیں کہ مدینہ منورہ میں ایک بار سخت قحت (سوکھا) ہوا، لوگوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے شکایت کی، آپ نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ کی قبر انور کو دیکھ کر اس کے مقابل آسمان کی طرف اس میں ایک منفذ کر دو، یہاں



تک کہ اس کے اور آسمان کے درمیان حجاب نہ رہے، چنانچہ ایسا ہی کیا گیا تو بہت زور کی بارش ہوئی۔

**فائدہ:** حضور ﷺ کی قبر مبارک کے اوپر چھت بنی تھی، کیونکہ کھولی وہی چیز جاتی ہے جو بند ہو، معلوم چلا کہ قبر پر چھت ڈالنا صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی سنت ہے۔

## ☆قبر میں سوال حضور ﷺ کا ہوگا

قبر آخرت کی پہلی منزل ہے جو اس میں کامیاب ہو گیا اس کی آگے کی منزل آسان ہوگئی، عام طور پر ہم یہ بولتے ہیں کہ نماز، روزے کی پابندی کرو، قبر میں آسانی ہوگی جبکہ قبر میں سوال اس کے بارے میں نہیں ہوگا بلکہ حضور ﷺ کے بارے میں ہوگا۔ نماز کا سوال تو حشر میں ہوگا۔ اس سوال کا جواب وہی دے سکے گا جسکے دل میں حضورِ پاک ﷺ کی سچی محبت ہوگی، دلیل ملاحظہ فرمائیں،

اکابر علماء دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد: ۱ فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر: ۹۳۱ پر ایک حدیث لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا مجھ پر کثرت سے درود پاک پڑھو، اس لئے کہ قبر میں ابتداً تم سے میرے بارے میں سوال ہوگا۔

**فائدہ**: ۱۔ اس دلیل سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کی محبت اصل ایمان ہے اس لئے قبر میں ابتداً سوال حضور ﷺ کے بارے میں ہوگا، کیونکہ قبر میں مومن کا ایمان پرکھا جائیگا اور ایمان حضور ﷺ ہی ہیں۔

## ☆حضور ﷺ نہ ہوتے تو کچھ بھی نہ ہوتا اور وسیلہ

اہل سنت کا یہ عقیدہ ہے کہ یہ ساری کائنات اللہ پاک نے حضور پاک ﷺ کے لئے بنائی ہے دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۲ فضائل حج کے صفہ نمبر:۹۲۸ پر ایک حدیث روایت کرتے ہیں کہ جب آدم علیہ السلام دنیا میں بھیجے گئے تو ہر وقت روتے رہے، ایک دن آپ نے اللہ سے عرض کیا میں محمد ﷺ کے صدقہ میں تجھ سے مغفرت چاہتا ہوں۔ وحی نازل ہوئی کہ محمد ﷺ کو تم نے کیسے پہچانا، تو آدم الیہ السلام نے عرض کیا جب تو نے مجھے پیدا کیا تھا تو میں نے عرش پر لکھا دیکھا ''لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ﷺ'' تو میں سمجھ گیا تھا کہ محمد ﷺ سے بڑھ کر کوئی اونچی ہستی نہیں ہے جس کا نام تو نے اپنے نام کے ساتھ رکھا، وحی آئی اگر وہ نہ ہوتے تو تم بھی پیدا نہ کیئے جاتے۔

**فائدہ:** اللہ تعالیٰ نے یہ دنیا حضور ﷺ کی خاطر بنائی ہے، اگر حضور نبی پاک ﷺ کو پیدا کرنا مقصود نہ ہوتا تو اللہ تعالیٰ کل کائنات بھی نہ بناتا۔

**فائدہ:** حضور ﷺ کے وسیلہ سے آدم الیہ السلام کی دعاء قبول ہوئی۔

## ☆گمراہ نہ ہونے کی زمانت اہل بیت کی محبت ہے

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفہ نمبر:۲۲۷ پر ایک



حدیث تحریر کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں ایک کتاب اللہ اور دوسری میرے اہل بیت یعنی علی، فاطمہ، حسن اور حسین رضوان اللہ تعالیٰ علیھم اجمعین

**فایدہ:** اہل سنت، اہل بیت کی محبت کے قائل ہے اس کا اندازہ محرم کے مہینے میں لگ جاتا ہے، اہل بیت کی محبت گمراہ نہ ہونے کی زمانت ہے اور کچھ لوگ حضرت امام حسن اور امام حسین سے ہماری عقیدت اور محبت دیکھ کر شیعہ ہونے کا الزام لگاتے ہیں جبکہ حق پر ہونے کی علامت ہی یہ ہے کہ حضرت علی، حضرت فاطمہ حضرت حسن اور حضرت حسین رضوان اللہ تعالیٰ علیھم اجمعین سے محبت کی جائے۔

## ☆کرامت حق ہے اور اولیاء اللہ کی کرامت ماننا اہل سنت و جماعت ہونے کی دلیل ہے

دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل درود شریف کے صفہ نمبر:۱۰۶۷ پر بیان کرتے ہیں کہ شاہ ولی اللہ ایک واقعہ کی شرح میں فرماتے ہیں ''اہل سنت و جماعت کا وعقیدہ ہے کہ کرامت اولیاء حق ہے''۔

**فائدہ:** ہم اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اولیاءاللہ، اللہ کی عطا سے کرامت کرتے

ہیں جیسے اللہ کی عطا سے مردے زندہ کرنا اور اللہ تعالیٰ کی عطا سے اولادیں عطا کرنا۔

## ☆حضور ﷺ آدم علیہ السلام کی پیدائش سے پہلے بھی نبی تھے۔

اعتراض کرنے والوں کا عقیدہ یہ ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ کو نبوت ۴۰ سال کی عمر میں ملی۔

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کو اللہ پاک نے آدم علیہ السلام کی پیدائش سے بھی پہلے نبی بنا دیا تھا، دلیل ملاحظہ ہو:

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ نمبر:۶ پر ایک حدیث تحریر کرتے ہیں: صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ آپ ﷺ کے لئے نبوت کس وقت ثابت ہو چکی تھی، آپ ﷺ نے فرمایا کہ جس وقت آدم علیہ السلام مٹی اور روح کے درمیان تھے میں اس وقت بھی نبی تھا۔ (یعنی ان کا جسم بنا بھی نہ تھا)

**فائدہ:** آپ ﷺ اس وقت سے نبی ہیں جب وقت بھی نہ تھا۔ اس حدیث میں یہ ذکر ہے کہ حضور ﷺ آدم علیہ السلام کی پیدائش سے پہلے بھی نبی تھے، حضور

## ☆اللہ والوں کے مزار پر دعائیں قبول ہوتی ہیں

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر:۱۰۴۸ پر ایک واقعہ نقل کرتے ہیں کہ ایک تاجر تھا



اسکے انتقال کے بعد اس کے دونوں بیٹوں میں آدھا آدھا مال تقسیم ہوا، لیکن ترکہ میں حضور ﷺ کے تین بال شریف بھی تھے، ایک ایک دونوں نے لے لیا، تیسرے بال کے متعلق بڑے بھائی نے کہا کہ اس کو بھی آدھا آدھا کرلیں۔ چھوٹے بھائی نے کہا ہرگز نہیں خدا کی قسم حضور ﷺ کا بال مبارک نہیں کاٹا جا سکتا۔ بڑے بھائی نے کہا کیا تو اس پر راضی ہے کہ یہ تینوں بال مبارک تو لے لے اور یہ سارا مال میرے حصہ میں لگا دے۔ چھوٹا بھائی خوشی سے راضی ہو گیا۔ بڑے بھائی نے سارا مال لے لیا اور چھوٹے بھائی نے تینوں بال مبارک لے لئے وہ ان کو اپنی جیب میں ہر وقت رکھتا اور بار بار نکالتا اور ان کی زیارت کرتا اور درود شریف پڑھتا۔ تھوڑا ہی زمانہ گزرا تھا کہ بڑے بھائی کا سارا مال ختم ہو گیا اور چھوٹا بھائی بہت زیادہ مال دار ہو گیا۔ جب اس چھوٹے بھائی کی وفات ہوئی تو کسی شخص نے خواب میں حضور ﷺ کی زیارت کی، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کسی کو کوئی حاجت ہو ان کی قبر کے پاس بیٹھ کر اللہ سے دعاء کیا کرے۔

**فائدہ:** اس واقعہ سے اہل سنت کا عقیدہ ثابت ہوتا ہے کہ اللہ والوں کی قبروں پر دعائیں قبول ہوتی ہیں

## ☆ حضور پاک ﷺ نور بھی ہیں

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ نور بھی ہیں اور افضل البشر بھی ہیں، لیکن اعتراض کرنے والے حضرات حضور ﷺ کے نور ہونے کے قائل ہی نہیں ہیں، ہم دلیل تھانوی صاحب کی کتاب سے پیش کر رہے ہیں، کہ حضور ﷺ نور بھی

ہیں دلیل ملاحظہ فرمائیں:

**(۱) دلیل:** مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ نمبر:۵ پر ایک حدیث تحریر کرتے ہیں: حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ ﷺ سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے کون سی چیز پیدا کی۔ آپ ﷺ نے فرمایا اللہ پاک نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا نور اپنے نور سے پیدا فرمایا۔

**فائدہ:** حضرت جابر رضی اللہ عنہ کے عرض کرنے پر آقا ﷺ نے فرمایا کہ سب سے پہلے اللہ پاک نے تیرے نبی کے نور کو پیدا فرمایا، تو ثابت ہوا حضور ﷺ کی اصل نور ہی ہے اور بشریت حجاب تھا۔

**(۲) دلیل:** اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد: ا فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر: ۱۰۸۰ پر مولانا قاسم نانوتوی کے نعت کے اشعار پیش کرتے ہیں:

(۱) کہاں وہ رتبہ، کہاں اقلِ نارساء اپنی
کہاں وہ نورِ خدا اور کہاں یہ دیدائے زار
(۲) چراغ گل ہے اس نور کے آگے
زباں کا منہ نہیں جو کرے مدح میں کرے گفتار
(۳) رہا جمال پہ تیرے حجاب بشریت
نہ جانا کون ہے کچھ بھی کسی نے جز ستار

**فائدہ:** دیوبندی مولوی قاسم نانوتوی کے شعر سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور



ﷺ نور بھی ہیں مولوی قاسم نانوتوی نے ہر شعر میں حضور ﷺ کو نور کہا ہے۔ اور دیوبندی مفتی اعظم رشید لدھیانوی صاحب اپنی کتاب احسن الفتاویٰ کے صفحہ نمبر: ۵۷ پر لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ نور بھی ہیں اور بشر بھی ہیں

## ☆حضور ﷺ نور ہیں اور حضور ﷺ کا سایہ نہیں تھا

اکابر علمائے دیوبند رشید گنگوہی صاحب اپنی کتاب امداد السلوک کے صفحہ نمبر: ۲۰۱ پر تحریر کرتے ہیں لفظ بالفظ ملاحظہ فرمائیں۔

حق تعالیٰ نے قرآن کریم میں اپنے حبیب ﷺ کی شان میں فرمایا ہے

**قد جاء کم من اللہ نور و کتب مبین**

**ترجمہ:** بے شک آیا تمہارے پاس حق تعالیٰ کی طرف سے نور اور واضح کتاب۔

گنگوہی صاحب اس آیت کے تحت آگے لکھتے ہیں کہ اس آیت میں نور سے مراد حبیب خدا حضرت محمد ﷺ کی ذات پاک ہے۔

گنگوہی صاحب دوسری آیت کریمہ پیش کرتے ہیں کہ:

حق تعالیٰ نے اپنے حبیب ﷺ کی شان میں فرمایا ہے

**یا یھا النبی انا ارسلنک شاھدا ومبشرا و نذیرا و داعیا الی للہ باذنہ و سراجا منیرا.**

**ترجمہ:** اے نبی ہم نے آپ کو نور اور مژدہ سنانے والا اور ڈر سنانے والا اور اللہ کی طرف بلانے والا اور چراغ منیر بنا کر بھیجا ہے۔

منیر روشن کرنے والے اور دوسروں کو نور دینے والے کو کہتے ہیں۔ پس اگر کسی دوسرے کو روشن کرنا انسان کے لئے محال ہوتا تو ذات پاک ﷺ کو بھی یہ کمال حاصل نہ ہوتا کیونکہ حضرت ﷺ بھی تو اولاد آدم ہی میں ہیں۔ لیکن حضرت ﷺ

نے اپنی ذات کو اتنا مطہر بنالیا کہ نور خالص بن گئے اور حق تعالیٰ نے آپ ﷺ کو نور فرمایا اور شہرت سے ثابت ہے کہ حضور ﷺ کا سایہ نہ تھا اور ظاہر ہے کہ نور کے علاوہ ہر جسم کا سایہ ضرور ہوتا ہے۔ اسی طرح آپ ﷺ نے اپنے متبعین (صحابہ) کو اس قدر تزکیہ اور تصفیہ بخشا کہ وہ بھی نور بن گئے، چنانچہ ان کی کرامت وغیرہ کی حکایتوں سے کتابیں بھری ہیں نقل کی حاجت نہیں۔

گنگوہی صاحب کی اس تحریر سے مندرجہ ذیل باتیں ثابت ہوتی ہیں:

(۱) حضور ﷺ نور ہیں

(۲) حضور ﷺ نے اپنے متبعین (صحابہ) کو اپنے فیض سے نور بنادیا۔

(۳) حضور ﷺ کا سایہ نہیں تھا۔

**فایدہ:** اہل سنت کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ نور ہیں اور آپ ﷺ کا سایہ نہیں تھا۔

## ☆حضور ﷺ کی محبت ھی اللہ کی محبت کی علامت ھے

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اگر یہ جاننا ہو کہ کس کے دل میں اللہ تعالیٰ کی محبت ہے تو اس کے دل کو حضور ﷺ کی محبت کی کسوٹی پر پرکھا جائیگا کہ اس کے دل میں حضور ﷺ کی محبت ہے یا نہیں۔ اسی عقیدے کے تحت دیوبندی مولوی اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفحہ نمبر:۲۱۹ پر تحریر کرتے ہیں کہ اے عاشق تو حضور ﷺ کے عشق میں خوب ترقی کر، اور حضور ﷺ کے ذکر سے اپنی زبان کو معطر کر، کسی کی پرواہ مت کر کیونکہ اللہ کی محبت کی علامت یہ ہے کہ اس کے حبیب ﷺ سے محبت کی جائے۔

**فائدہ:** تھانوی صاحب کے اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ جس کے دل میں



حضور ﷺ کی محبت نہیں، اس کے دل میں اللہ کی محبت نہیں۔

## ☆مزار پر فاتحہ پڑھنے کی دلیل

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب ارواح ثلثہ کے صفحہ نمبر:۳۴ حکایت نمبر (۱۳) میں لکھتے ہیں مولوی عبد القیوم صاحب فرماتے تھے کہ شاہ عبد العزیز رحمۃ علیہ کا معمول تھا کہ شاہ ولی اللہ اور شاہ عبد الرحیم کے مزارات پر سال بھر میں ایک مرتبہ تشریف لے جاتے، اور وہاں جا کر فاتحہ اور مثنوی شریف کا وعظ کرتے۔

**فائدہ:** مولانا اشرف تھانوی صاحب کی کتاب کی اس دلیل سے ثابت ہوا کہ مزار پر فاتحہ وقرآن پڑھنا جائز ہے

## ☆ولیوں کی محبت سے قرب الٰھی حاصل ھوتا ھے

اہل سنت اولیاء اللہ کی محبت کو اللہ کے قرب کا ذریعہ سمجھتے ہیں

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب ارواح ثلٰثہ کے صفحہ نمبر:۷ پر لکھتے ہیں" جو یہ چاہتا ہے کہ اسے خدا کی قربت حاصل ہو، تو اس کو اللہ کے ولیوں کی محبت اختیار کرنا چاہئے۔

**فائدہ:** اہل سنت کو اولیاء اللہ سے محبت ہے اس لئے اہل سنت مزار پر حاضری دیتے ہیں، مزار پاک پر حاضری دینا اولیاء اللہ کی محبت کی علامت ہے۔

## ☆یا رسول اللہ ﷺ کھنے کا جواز

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کو دور سے یا رسول اللہ ﷺ پکارنا جائز ہے، دلیل اعتراض کرنے والوں کی کتاب سے ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل درود شریف کے صفحہ نمبر:۱۰۵۵اپر ایک درود شریف نقل کرتے ہیں

**صلّی اللہ علیک یا محمد صلّی اللہ علیک یا محمد صلّی اللہ علیک یا محمد**

آگے لکھا ہے کہ حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ ہر نماز کے بعد یہی درود شریف پڑھتے تھے۔

**فائدہ**: حضرت شبلی رحمۃ اللہ علیہ کا ہر نماز کے بعد یہی درود شریف پڑھنا یہ بتا رہا ہے کہ حضور پاک ﷺ کو دور سے یا محمد ﷺ یا رسول اللہ ﷺ کہنا جائز ہے۔

**نوٹ**: اعتراض کرنے والوں کا اجماعی عقیدہ یہ ہے کہ حضور ﷺ کو دور یا نزدیک سے یا محمد ﷺ یا رسول اللہ ﷺ کہنا شرک ہے۔

## ☆ اولیاء اللہ کو قبر کے اندر سے بیمار کو شفاء دینے کا اختیار حاصل ھے

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب ارواح ثلٰثہ کے صفحہ نمبر:۲۵۱ پر حکایت نمبر:۳۰۱ میں لکھتے ہیں کہ مولوی معین الدین صاحب، مولانا محمد یعقوب صاحب کے سب سے بڑے صاحبزادے تھے وہ حضرت مولانا کی ایک کرامت، جو بعد وفات واقع ہوئی' بیان فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ ہمارے نانوتہ میں جاڑہ (بخار) کی بہت کثرت ہوئی، جو شخص مولانا کی قبر سے مٹی لے جا کر جسم پر کہیں باندھ لیتا اسے آرام ہو جاتا، لوگ کثرت سے مٹی لے جانے لگے، جب ہی میں مٹی ڈلواؤں تب ہی ختم، کئی مرتبہ مٹی ڈلوا چکا، پریشان ہو کر ایک بار مولانا کی قبر پر میں نے کہا، آپ کی تو کرامت ہوگئی اور ہماری مصیبت ہوگئی، پھر کہا یاد رکھو کہ اگر اب کی مرتبہ کوئی اچھا ہوا تو ہم مٹی نہ ڈالیں گے ایسے ہی پڑے رہنا، لوگ جوتے پہنے تمہارے اوپر ایسے ہی چلیں گے، بس اسی دن سے پھر کسی کو آرام نہ ہوا، جیسے شہرت آرام کی ہوئی تھی ویسے ہی یہ شہرت ہوگئی کہ اب آرام نہیں ہوتا، پھر لوگوں نے مٹی لے جانا بند کر دیا۔



اس واقعہ سے کئی اہل سنت کے عقیدے ثابت ہوتے ہیں ملاحظہ فرمائیں:

**۱۔ فائدہ**: اس واقعہ سے ایک بات تو یہ ثابت ہوتی ہے کہ قبر کے اندر سے مرنے والا ہماری بات سنتا ہے

**۲۔ فائدہ**: قبر کی مٹی سے شفاء ملتی ہے

**۳۔ فائدہ**: مرنے کے بعد بیماری سے شفاء دیکر پھر شفا روک دینے کا اختیار۔

**خلاصہ کلام**: ہم اہل سنت کا بھی یہی عقیدہ ہے کہ اللہ کی عطا سے اولیاء اللہ کے مزار سے شفاء ملتی ہے اور اولیاء اللہ کو بیماری سے شفا دینے کا اختیار ہے، اعتراض کرنے والے حضرات اس عقیدے کو شرک بولتے ہیں۔

## ☆ حضور ﷺ کا روضہ اقدس، ہر شے سے افضل ھے

**دلیل نمبر:۱** ۔اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا اپنی کتاب فضائل اعمال (ہندی) جلد:۱ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۷۵ سے ۹۷۶ تک لفظ بالفظ ملاحظہ فرمائیں:

مدینہ طیبہ کی وہ زمین، جو حضور ﷺ کے جسم مبارک سے متصل (لگی ہوئی) ہے اس میں علماء کا اختلاف نہیں ہے وہ بل اتفاق سب علماء کے نزدیک سب جگاہوں سے افضل ہے ابن اسا کر، قاضی عیاض وغیرہ حضرات نے بھی اس پر ساری امت کا اتفاق اور اجماع نقل کیا ہے کہ یہ زمین کا حصہ کعبہ سے بھی افضل ہے بلکہ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ عرش اعظم سے بھی افضل ہے۔

**دلیل نمبر:۲** ۔اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۱ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۷۶ پر لکھتے ہیں کہ کعبہ شریف حضور ﷺ کے روضہ اقدس کے سوا دنیا کی ہر جگہ سے افضل ہے (اللہ کی مخلوق میں حضور

ﷺ کا روضہ سب سے افضل ہے )

**دلیل نمبر:۳** ۔اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۱ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۹۳ پر ایک حدیث روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے جو جگہ میرے گھر یعنی میری قبر اور میرے منبر کے درمیان ہے، جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے اور منبر میری حوض پر ہے ۔اس حدیث کی شرح میں مولانا ذکریا امام ابن حجر کا قول پیش کرتے ہیں، حافظ ابن حجر رحمۃ علیہ فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ اس حدیث سے بھی مدینہ طیبہ، مکہ مکرمہ سے افضل ہونے پر استدلال کیا ہے۔

**فائدہ نمبر: ۱** فضائل اعمال کی اس عبارت سے ثابت ہوتا ہے کہ حضورﷺ کا روضہ پاک کعبہ، عرش اعظم سے افضل ہے اور کعبہ و عرش اعظم کائنات کی ہر شئے سے افضل ہے حضورﷺ کا روضہ مدینہ میں ہے تو مدینہ منورہ مکہ معظّمہ سے افضل ہوا، یہی اہل سنت کا عقیدہ ہے۔

**فائدہ نمبر :۲** واضح طور پر ثابت ہوا، مدینہ منورہ مکہ معظّمہ سے افضل ہے۔یہی عقیدہ اہل سنت کا ہے۔

## ☆دعاء کے وقت حضور ﷺ کے روضہ انور کی جانب رخ کرنا چاهئے

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۲ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۹۲۷ پر لکھتے ہیں خلیفہ عباسیہ میں سے منصور عباسی نے حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ سے دریافت کیا کہ دعا کے وقت حضور اقدسﷺ کی طرف چہرہ کروں یا قبلہ کی طرف؟ تو حضرت امام مالک رحمۃ علیہ نے فرمایا کہ حضورﷺ کی طرف سے چہرہ کیوں ہٹائیں جبکہ تیرا اور تیرے والد آدم علیہ السلام کا وسیلہ



بھی حضورﷺ ہی ہیں، حضورﷺ کی طرف منہ کر کہ شفاعت چاہو۔

**فائدہ** :اہل سنت کا عقیدہ ہے جب حضورﷺ کا روضہ پاک ہر جگہ سے افضل ہے، تو کعبہ کا بھی کعبہ ہوا اس لئے امام مالک نے دعا میں چہرہ حضورﷺ کی طرف سے پھیرنے کے لئے منع کر دیا۔

حاجیوں آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے کعبے کا کعبہ دیکھو

## ☆حضور ﷺ کے روضہ پاك کی زیارت افضل ترین عبادت هے

اہل سنت کا یہ عقیدہ ہے کہ حضور ﷺ کے روضہ پاک کی زیارت افضل ترین عبادت ہے، دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۲ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۸۹۷ پر لکھتے ہیں حضورﷺ کے روضہ پاک کی زیارت اہم ترین نیکیوں میں سے ایک نیکی ہے اور افضل ترین عبادت ہے۔

## ☆اولیاء کرام کے قرب میں دفن هونا ،نفع بخش هے

اہل سنت کا عقیدہ یہ ہے کہ اولیاء اللہ کے قرب میں دفن ہونا نفع بخش ہے دلیل ملاحظہ فرمائیں:

مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب ارواح ثلٰثہ کے صفحہ نمبر:۳۸۵ پر حکایت نمبر:۴۵۳ میں لکھتے ہیں ہے کہ مولوی قاسم نانوتوی سے کسی نے سوال کیا کہ اولیاء اللہ کے مزار کے پاس اپنی قبر بنوائیں تو اس سے کیا فائدہ ہے، مولوی قاسم نانوتوی نے جواب دیا کہ اولیاء اللہ کی قبروں پر رحمت کی ہوائیں چلتی ہیں

،اور آس پاس والوں کو بھی لگتی ہیں رحمت کے اثرات سب کو پہنچتے ہیں۔

## ☆اولیاء اللہ بعد وصال بھی زندہ رہتے ھیں

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اولیاء اللہ بعد وصال بھی زندہ ہوتے ہیں، دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۲ فضائل حج کے صفحہ نمبر:۱۰۶۶ پر ایک واقعہ نقل کرتے ہیں کہ ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ میں مکہ مکرمہ میں تھا ایک مرتبہ میں نے ایک نوجوان کی لاش دیکھی، جو نہایت خوبصورت تھا میں اس کے چہرے کو دیکھ ہی رہا تھا، مرنے والے نے مجھ سے کہا کہ کیا تمہیں پتا نہیں عشاق (ولی اللہ) مرتے نہیں اگرچہ ظاہر میں مر جائیں۔

## ☆علم غیب کا بیان

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب پاک ﷺ کو علم غیب عطا فرمایا ہے اور اعتراض کرنے والے حضرات حضور ﷺ کے علم غیب کے منکر ہیں۔ اس لئے ہم نے علم غیب کے دلائل زیادہ لئے ہیں۔

**دلیل نمبر:(۱)** مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب ارواح ثلٰثہ کے صفحہ نمبر:۲۷۷ پر حکایت نمبر:۳۵۰ میں لکھتے ہیں ہے کہ مولوی شاہ عبد الرحیم رائے پوری کا قلب بڑا نورانی تھا، میں ان کے پاس بیٹھنے سے ڈرتا تھا کہ کہیں میرے عیب منکشف (ظاہر) نہ ہو جائیں۔

**۱۔ فائدہ**: تھانوی صاحب کا عقیدہ ظاہر ہے کہ مولوی شاہ عبدالرحیم رائے پوری کا قلب بڑا نورانی تھا، میں ان کے پاس بیٹھنے سے ڈرتا تھا کہ کہیں میرے عیب منکشف نہ ہو جائیں اور کسی کے عیب کا منکشف ہو جانا یہ غیب کی بات ہے ،یعنی وہ دل کی بات جان لیتے تھے، دل کی بات جان لینا علم غیب کہلاتا ہے۔



**دلیل نمبر:(۲)** اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید جلد دوم صفحہ نمبر:۳۹۰ پر لکھتے ہیں کہ کسی نے خواب دیکھا کہ کئی بزرگ کہہ رہے ہیں کہ رشید گنگوہی صاحب کو حق تعالیٰ نے وہ علم دیا ہے کہ کوئی حاضر ہونے والا اسلام علیکم کہتا ہے تو گنگوہی صاحب اس کے ارادے سے واقف ہو جاتے ہیں۔

**فائدہ**: دل کے ارادے سے واقف ہو جانے کو علم غیب کہتے ہیں یہاں تو گنگوہی جی تک کا علم غیب ثابت ہو رہا ہے۔

## ☆اختیار، علم غیب ،حاضر و ناظر

(۱) اکابر علمائے دیوبند مولانا عاشق الٰہی صاحب اپنی کتاب تذکرۃ الرشید حصہ دوم کے صفحہ نمبر:۳۲۳۔۳۲۴ پر ایک مجذوب کے تعلق سے ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ حضرت حاجی صاحب شہید جب عرب جا رہے تھے، تو ایک دن جہاز میں حضرت کے ہاتھ سے لوٹا چھوٹ کر سمندر میں گر گیا، ذرا سی دیر گزری تھی کہ ایک ہاتھ سمندر میں سے لوٹا تھامے ہوئے نکلا اور حضرت حاجی صاحب کے ہاتھ میں پکڑا کر غائب ہو گیا ادھر لوہاری میں ان مجذوب صاحب نے حضرت کے خدام سے فرمایا کہ ''تمہارے حاجی کے ہاتھ سے لوٹا چھوٹ کر سمندر میں گر گیا تھا میں نے ان کو لوٹا پکڑایا'' حضرت کے خدام نے سمجھا کہ بڑائی ہانک رہے ہیں، جب حضرت حاجی صاحب حج سے فارغ ہو کر واپس آئے اور لوہاری میں تشریف لائے تو کسی کو مجذوب کی یہ بات یاد آ گئی انہوں نے حضرت سے عرض کیا، پھر آپ نے فرمایا سچ ہے بیشک یہ واقعہ جہاز میں پیش آیا مگر اس وقت وہ ہاتھ میری شناخت میں نہیں آیا کہ کس کا ہے۔

اس کتاب کے اس واقعہ سے چند اہل سنت کے عقیدے ثابت ہوتے ہیں

ملاحظہ فرمائیں:

**عقیدہ نمبر ۱:** ان مجذوب صاحب کو کیسے پتا چلا کہ حاجی صاحب کا لوٹا سمندر میں گر گیا ہے، اس سے مجذوب صاحب کا علم غیب ثابت ہوتا ہے۔

**عقیدہ نمبر ۲:** اس مجذوب نے کیسے دور سے لوٹا اٹھا کر دے دیا، اس سے حاضر و ناظر اور تصرف کا عقیدہ ثابت ہوتا ہے۔ ایک جگہ ہوتے ہوئے دوسری جگہ پر اپنی قدرت کو ظاہر کرنا تصرف کہلاتا ہے۔

**خلاصہ:** جب مجذوب دور سے دیکھ رہے ہیں کہ لوٹا گر گیا اور بغیر کہے دور سے ہی اٹھا کر دے بھی دیا۔ اب دوسرا پہلو بھی غور کریں، اگر حاجی صاحب لوٹا گرنے پر وہیں دور سے یہ کہتے یا مجذوب صاحب مدد کریئے تو مجذوب صاحب تب بھی دور سے سن بھی لیتے اور لوٹا اٹھا کر دے بھی دیتے۔

لیکن اگر غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے یہی عقیدہ رکھیں تو اعتراض کرنے والے حضرات اس کو شرک بولتے ہیں۔ اس واقعہ سے ثابت ہوتا ہے کہ اللہ کی عطا سے اولیاء اللہ دور کی بات جان بھی لیتے ہیں اور مدد بھی کرتے ہیں۔

## ☆علم غیب

اکابر علمائے دیوبند مولانا ذکریا صاحب اپنی کتاب فضائل اعمال جلد:۱ فضائل ذکر کے صفہ نمبر:۶۵۶ پر لکھتے ہیں امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ جب کسی شخص کو وضو کرتے دیکھتے تو پانی کے قطروں سے بتا دیتے کہ اس نے صغیرہ گناہ کیا ہے یا کبیرہ گناہ۔

**فائدہ:** امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ پانی کے قطروں سے چھپے گناہوں کو جان لیتے تھے اور صرف یہی نہیں گناہ چھوٹا ہے یا بڑا یہ بھی بتا دیا کرتے تھے۔ اس واقعہ سے امام اعظم کا علم غیب ثابت ہوتا ہے۔



## ☆حضور ﷺ کی تعریف کیسے ہو، اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا

اہل سنت کا عقیدہ ہے کہ کوئی حضور ﷺ کی حقیقی تعریف کرنا چاہے تو بھی نہیں کر سکتا سوائے اللہ کے، دلیل ملاحظہ فرمائیں:

اکابر علمائے دیوبند مولانا اشرف تھانوی صاحب اپنی کتاب نشر الطیب کے صفہ نمبر:۱۸۳ پر لکھتے ہیں کہ حضور ﷺ دنیا اور آخرت کے سردار ہیں۔ اور حضور ﷺ کی ذات کی طرف جو خوبیاں چاہو منسوب کرو، وہ قابل تسلیم ہونگی اور آپ جس قدر عظیم تعریفیں، بڑائیاں کرو سب صحیح ہونگی کیونکہ محمد ﷺ کے رسالت کے فضل کی کوئی حد نہیں کہ کوئی اپنی زبان سے آپ ﷺ کی تعریف کر سکے۔

**فائدہ:** تھانوی صاحب کے اس قول سے ثابت ہوتا ہے کہ حضور ﷺ کا مرتبہ اللہ کے سوا کوئی نہیں جانتا۔

**نوٹ: اہل سنت (بریلویوں) نے اپنے عقیدے ثابت کر دیے، اعتراض کرنے والوں کے اکابر علمائوں کی کتابوں سے، ہم دعوت حق دیتے ہیں کہ قرآن و سنت کے مطابق اپنے عقیدے درست کر لیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اپنے حبیب ﷺ کے صدقے امت میں آپسی محبت عطا فرمائیں۔**